جامعہ حقانیہ کا ترجمان

# مجلہ الحقانیہ

ساہیوال
سرگودھا

محرم الحرام ۱۴۳۳ھ / دسمبر 2011ء



بانی: فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی قدس سرہٗ

# فہرست




خط وکتابت کیلئے: دفتر ماہنامہ الحقانیہ جامعہ حقانیہ ساہیوال سرگودھا

web-www.alhaqqania.org

E-mail-alhaqqania@yahoo.com فون : 048-6786002/6786899

**پبلشر:** مفتی سید عبدالقدوس ترمذی **پرنٹر:** جناب محمد منیر صاحب فائن پرنٹنگ پریس سرگودھا

**کمپوزر:** جناب حافظ سید عبدالغفور صاحب ترمذی

کلمۃ الحق شیخ الاسلام مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہم

# شادی بیاہ کی رسمیں

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ ان دس خوش نصیب صحابہ میں سے ہیں جن کو آنحضرت ﷺ نے جنت کی خوشخبری دی تھی حدیث میں ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ نے انہیں دیکھاتوان کے کپڑوں پرایک پیلاسانشان نظرآیا،آپ نے پوچھا کہ یہ کیسانشان ہے ؟حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے جواب دیاکہ میں نے ایک خاتون سے نکاح کیاہے (مطلب یہ تھاکہ نکاح کے موقع پرکپڑوں پرخوشبولگائی تھی اس کایہ نشان باقی رہ گیا) آنحضرت ﷺ نے انہیں برکت کی دعادی اورفرمایاکہ ولیمہ کرنا،چاہے ایک بکری ہی کاہو۔

اندازہ لگائیے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ آنحضرت ﷺ کے اتنے قریبی صحابی ہیں کہ دس منتخب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں ان کاشمارہوتاہے ، لیکن انہوں نے نکاح کیاتونکاح کی مجلس میں آنحضرت ﷺ تک کودعوت دینے کی ضرورت نہیں سمجھی ، آپ ﷺ نے کپڑوں پرلگی ہوئی خوشبوکانشان دیکھ کر سوال کیاتو انہوں نے بتایاکہ میں نے نکاح کیاہے ،آنحضرت ﷺ نے بھی کوئی شکایت نہیں فرمائی کہ تم اکیلے اکیلے نکاح کربیٹھے اورہمیں پوچھابھی نہیں،شکایت کے بجائے آپ ﷺ نے انہیں دعادی،البتہ ساتھ ہی یہ ترغیب بھی دی کہ ولیمہ کریں۔

دراصل اسلام نے نکاح کواتناآسان اوراتناسادہ بنایاکہ جب دونوں فریق راضی ہوں وہ کسی بے جارکاوٹ کے بغیریہ رشتہ قائم کرسکیں ،شریعت نے یہ شرط بھی نہیں لگائی کہ کوئی قاضی یاعالم ہی نکاح پڑھائے ،شریعت کی طرف سے شرط صرف اتنی ہے کہ

نکاح کی مجلس میں دو گواہ موجود ہوں۔ اگر دولہا دلہن عاقل و بالغ ہوں تو ان میں سے کوئی دوسرے سے کہہ دے کہ میں نے تم سے نکاح کیا، دوسرا جواب دیدے کہ میں نے قبول کیا بس نکاح ہوگیا، نہ اس کے لئے کسی عدالت میں جانے کی ضرورت ہے نہ کسی تقریب کی کوئی شرط ہے نہ دعوت ضروری ہے نہ جہیز لازمی ہے، ہاں دلہن کے اکرام کے لئے مہر ضروری ہے اور صحیح طریقہ یہی ہے کہ مہر کا تعین بھی نکاح ہی کے وقت کرلیا جائے لیکن اگر بالفرض نکاح کے وقت مہر کا ذکر نہ آیا ہو تب بھی نکاح ہوجاتا ہے، اور مہر مثل لازم سمجھا جاتا ہے نکاح کے وقت خطبہ بھی ایک سنت ہے اور حتی الامکان اس سنت کی برکات ضرور حاصل کرنی چاہئیں، لیکن نکاح کی صحت اس پر موقوف نہیں، لہٰذا اگر خطبہ کے بغیر ہی ایجاب و قبول کرلیا جائے تب بھی نکاح صحیح ہوجاتا ہے، نکاح میں کوئی نقص نہیں آتا۔

ولیمہ جس کی ترغیب آنحضرت ﷺ نے مذکورہ بالا احادیث میں دی ہے وہ بھی سنت ہے لیکن اول تو وہ بھی ایسا فرض یا واجب نہیں کہ اس کے بغیر نکاح نہ ہوسکتا ہو دوسرے اس کی کوئی مقدار شریعت نے مقرر نہیں کی، نہ مہمانوں کی کوئی تعداد لازمی قرار دی ہے ہر شخص اپنی مالی استطاعت کے اعتبار سے اس کا فیصلہ کرسکتا ہے اور اس کے لئے قرض ادھار کرنے کی نہ صرف کوئی حاجت نہیں بلکہ ایسا کرنا شرعاً ناپسندیدہ ہے کوئی شخص جتنے مختصر پیمانے پر ولیمہ کرسکتا ہے اتنے ہی مختصر پیمانے پر کرلے، اور نہ کرسکے تب بھی اس سے نکاح میں کوئی نقص واقع نہیں ہوتا۔

اسلام نے نکاح کو اتنا آسان اس لئے کیا تھا کہ نکاح انسانی فطرت کا ایک ضروری تقاضا جائز طریقے سے پورا کرنے کا بہترین ذریعہ ہے، اور اگر اس جائز ذریعے پر رکاوٹیں عائد کی جائیں یا اس کو مشکل بنایا جائے تو اس کا لازمی نتیجہ بے راہ روی کی صورت میں نمودار ہوتا ہے، جب کوئی شخص اپنی فطری ضرورت پوری کرنے کے لئے جائز راستے بند پائے گا تو

اس کے دل میں ناجائز راستوں کی طلب پیدا ہوگی اور اس طرح پورا معاشرہ بگاڑ کا شکار ہوگا۔

لیکن اسلام نے نکاح کو جتنا آسان بنایا تھا ہمارے موجودہ معاشرتی ڈھانچے نے اسے اتنا ہی مشکل بنا ڈالا ہے نکاح کے بابرکت معاہدے پر ہم نے لامتناہی رسموں تقریبات اور فضول اخراجات کا ایسا بوجھ لاد رکھا ہے کہ ایک غریب بلکہ متوسط آمدنی والے شخص کے لئے بھی وہ ایک ناقابل عبور پہاڑ بن کر رہ گیا ہے اور کوئی شخص اس وقت تک نکاح کا تصور نہیں کر سکتا جب تک اس کے پاس (گری سے گری حالت میں بھی) لاکھ دو لاکھ روپے موجود نہ ہوں۔ یہ لاکھ دو لاکھ روپے نکاح کی حقیقی ذمہ داریاں پوری کرنے کے لئے نہیں بلکہ صرف فضول رسموں کا پیٹ بھرنے کے لئے درکار ہیں، جنہیں خرچ کرنے سے زندگی کی حقیقی ضروریات پوری کرنے میں کوئی مدد نہیں ملتی۔

شریعت کی طرف سے نکاح کے موقع پر لے دے کر صرف ایک دعوت ولیمہ مسنون تھی اور وہ بھی ہر شخص کی استطاعت کے مطابق لیکن اب تقریبات اور دعوتوں کا سلسلہ روزبروز بڑھتا ہی جارہا ہے منگنی کی تقریب ایک مستقل شادی کی شکل اختیار کرتی جارہی ہے اور عین نکاح کے موقع پر مہندی ابٹن سے لے کر چوتھی بہوڑے تک تقریباً ہر روز کسی نہ کسی تقریب کا اہتمام لازمی سمجھ لیا گیا ہے جس کے بغیر شادی بیاہ کا تصور نہیں کیا جاسکتا۔ پھر تقریبات میں بھی زمانے کی ترقی کے ساتھ ساتھ نت نئے اخراجات کا اضافہ ہورہا ہے، نئے نئے مطالبے سامنے آرہے ہیں، نئی نئی رسمیں وجود میں آرہی ہیں غرض فضولیات کا ایک طومار ہے جس نے شادی کو خاص طور سے غریب اور متوسط آدمی کے لئے ایک ایسی ذمہ داری میں تبدیل کر دیا ہے جو عام طور پر صرف حلال آمدنی سے پوری نہیں ہوسکتی، لہٰذا اسے پورا کرنے کے لئے کہیں نہ کہیں ناجائز ذرائع کا سہارا لینا پڑتا ہے اور اس طرح نکاح کا یہ کار خیر نہ جانے کتنی بدعنوانیوں اور کتنے گناہوں کا ملغوبہ بن کر رہ جاتا ہے، اور

جس نکاح کا آغاز ہی بدعنوانی یا گناہ سے ہو، اس میں خیر و برکت کہاں سے آئے گی؟

خوشی کے موقع پر اعتدال کے ساتھ خوشی منانے پر شریعت نے کوئی پابندی نہیں لگائی لیکن خوشی منانے کے نام پر ہم نے اپنے آپ کو جن بے شمار رسموں میں جکڑ لیا ہے ان کا نتیجہ یہ ہے کہ خوشی جو دل کی فرحت کا نام تھا وہ تو پیچھے چلی گئی ہے اور رسموں کے لگے بندھے قواعد آگے آگے ہیں جن کی ذرا خلاف ورزی ہو تو شکوے شکایتوں اور طعن و تشنیع کا طوفان کھڑا ہو جاتا ہے لہذا شادی کی تقریبات رسموں کی خانہ پُری کی نذر ہو جاتی ہیں، جس میں پیسہ تو پانی کی طرح بہتا ہی ہے دل و دماغ ہر وقت رسمی قواعد کے بوجھ تلے دبے رہتے ہیں، شادی کے انتظام کرنے والے تھک کر چور ہو جاتے ہیں پھر بھی کہیں نہ کہیں کوئی نہ کوئی شکایت کا سامان پیدا ہو ہی جاتا ہے، جس کے نتیجے میں بعض اوقات لڑائی جھگڑوں تک بھی نوبت پہنچ جاتی ہے۔

زبان سے اس صوت حال کو ہم سب قابل اصلاح سمجھتے ہیں، لیکن جب عمل کی نوبت آتی ہے تو عموماً پرنالہ وہیں گرتا ہے اور ایک ایک کر کے ہم تمام رسموں کے آگے ہتھیار ڈالتے چلے جاتے ہیں۔

اس صورت حال کا کوئی حل اس کے سوا نہیں ہے کہ اول تو بااثر اور خوش حال لوگ بھی اپنی شادیوں کی تقریبات میں حتی الامکان سادگی اختیار کریں، اور ہمت کر کے ان رسموں کو توڑیں جنہوں نے شادی کو ایک عذاب بنا کر رکھ دیا ہے دوسرے اگر دولت مند افراد اس طریق کار کو نہیں چھوڑتے تو کم از کم محدود آمدنی والے افراد یہ طے کر لیں کہ وہ دولت مندوں کی حرص میں اپنا پیسہ اور توانائیاں ضائع کرنے کے بجائے اپنی چادر کے مطابق پاؤں پھیلائیں گے اور اپنی استطاعت کی حدود سے آگے نہیں بڑھیں گے۔

اس سلسلے میں اگر ہم مندرجہ ذیل باتوں کا خاص طور پر اہتمام کر لیں تو امید ہے کہ

مذکورہ بالاخرابیوں میں ان شاء اللہ نمایاں کمی واقع ہوگی:

(۱) خاص نکاح اور ولیمہ کی تقریبات کے علاوہ جو تقریبات منگنی، مہندی، ابٹن، اور چوتھی وغیرہ کے نام سے رواج پاگئی ہیں ان کو یکسر ختم کیا جائے، اور یہ طے کرلیا جائے کہ ہماری شادیوں میں یہ تقریبات نہیں ہوں گی، فریقین اگر واقعی محبت اور خوش دلی سے ایک دوسرے کو کوئی تحفہ دینا یا بھیجنا چاہتے ہیں تو وہ کسی باقاعدہ تقریب اور لاؤلشکر کے بغیر سادگی سے پیش کردیں گے۔

(۲) اظہار مسرت کے کسی بھی مخصوص طریقے کو لازمی اور ضروری نہ سمجھا جائے، بلکہ ہر شخص اپنے حالات اور وسائل کے مطابق بے تکلفی سے جو طرز عمل اختیار کرنا چاہے کرلے نہ وہ خود کسی کی حرص کا شکار یا رسموں کا پابند ہو، نہ دوسرے اسے مطعون کریں۔

(۳) نکاح اور ولیمے کی تقریبات بھی حتی الامکان سادگی سے اپنے وسائل کی حد میں رہتے ہوئے منعقد کی جائیں، اور صاحب تقریب کا یہ حق تسلیم کیا جائے کہ وہ اپنے خاندانی یا مالی حالات کے مطابق جس کو چاہے دعوت دے اور جس کو چاہے دعوت نہ دے، اس معاملے میں بھی کسی کو کوئی سنجیدہ شکایت نہیں ہونی چاہئے۔

(۴) نبی کریم ﷺ کا یہ ارشاد ہمیشہ ہمارے سامنے رہے کہ ''سب سے زیادہ برکت والا نکاح وہ ہے جس میں زیرباری کم سے کم ہو''یعنی جس میں انسان نہ مالی طور پر زیربار ہو اور نہ بے جا مشقت ومحنت کے کسی بوجھ میں مبتلا ہو۔

۱۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۶ھ ۱۵/ اکتوبر ۱۹۹۵ء

(ذکر و فکر)

مولانا منظور احمد نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ

# درس حدیث

عن ابی سعیدالخدری انه سمع رسول اللهصلی اللهعلیه وسلم یقول اذااسلم العبدفحسن اسلامه یکفراللهعنه کل سیئة کان زلفهاو کان بعدذٰلک القصاص الحسنةبعشر امثالهاالیٰ سبعمائة ضعف والسیئة بمثلها الاان یتجاوزاللهعنها(رواه البخاری)

ترجمہ: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ جب بندہ اسلام قبول کرلیتا ہے اور اس کا اسلام اچھا ہوتا ہے تو جو برائیاں اس سے پہلے کی ہوتی ہیں اللہ تعالیٰ اسلام کی برکت سے ان سب کو معاف کردیتا ہے اور اس کے بعد اس کی نیکیوں اور بدیوں کا حساب یہ رہتا ہے کہ ایک نیکی پر دس دس گنے سے لے کر سات سو گنے تک ثواب دیا جاتا ہے اور برائی کرنے پر وہ اسی ایک برائی کی سزا کا مستحق ہوتا ہے الایہ کہ اللہ تعالیٰ اس سے بھی درگزر فرمائے اور معاف ہی فرمادے۔

تشریح: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے دین (اسلام) کو اپنا دین بنانے سے اور مسلمان ہوجانے سے پچھلے گناہ معاف ہونے کی یہ شرط ہے کہ اسلام کا حسن بھی زندگی میں آجائے (یعنی اس کا قلب وباطن نوراسلام سے منوراور قالب وظاہراللہ تعالیٰ کی اطاعت وفرمانبرداری سے مزین اورآراستہ ہوجائے ،فحسن اسلامه کا یہی مطلب ہے پس اگر کسی شخص کی زندگی اسلام میں آجانے کے بعد بھی نوراسلام اوراسلام کے حسن سے خالی رہی اوراس کے ظاہروباطن پراسلام کا رنگ نہیں

چڑھا تو پچھلے سب گناہوں سے معافی کا یہ اعلان اس کے لیے نہیں ہے۔

اسی طرح یہ بھی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایک نیکی کا ثواب دس گنے سے سات سو گنے تک دیے جانے کا انعامی قانون بھی انہی بندوں کے لیے ہے جنہوں نے اسلام کا کچھ حسن اپنے اندر پیدا کر لیا ہو اور اس حسن کی کمی بیشی کے حساب سے ہی نیکیوں کا ثواب دس گنے سے سات سو گنے تک ملے گا۔

## ایمان لانے کے بعد جان و مال معصوم و محفوظ ہو جاتے ہیں

عن عمر قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم امرت ان اقاتل الناس حتی یقولوا لا الٰه الا اللّٰہ فمن قالها فقد عصم منی ماله ونفسه الا بحقه وحسابه علی اللّٰہ (رواہ البخاری ومسلم)

ترجمہ: حضرت عمر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے حکم ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک جنگ جاری رکھوں جب تک کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کے قائل نہ ہو جائیں، پس جو شخص لا الٰہ الا اللہ کا قائل ہو گیا اس نے اپنے مال اور اپنی جان کو محفوظ کر لیا سوائے اس کے حق کے اور اس کا حساب اللہ کے سپرد ہے۔

تشریح: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اس حدیث کی روایت اس مکالمہ کے ضمن میں آتی ہے جو رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد ادائیگی زکوٰۃ سے انکار کرنے والے بعض قبائل کے خلاف جنگ کرنے کے بارے میں ان کے اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے درمیان ہوا تھا۔

اس حدیث میں بھی لا الٰہ الا اللہ کہنے سے مراد دعوت اسلام کا قبول کرنا ہے اور جس طرح مذکورہ سابق احادیث میں اسلام قبول کرنے کا اخروی نتیجہ عذاب دوزخ سے نجات اور حصول جنت بتایا گیا ہے اسی طرح اس حدیث میں قبول اسلام کا ایک دنیوی اور

قانونی نتیجہ جان و مال کا محفوظ و مامون ہوجانا بتلایا گیا ہے، نیز اس حدیث میں آنحضرت ﷺ نے اسلامی جنگ کے متعلق ایک نہایت اہم اور اصولی اعلان بھی فرمایا ہے اور وہ یہ ہے کہ ہماری جنگ کا مقصد اس کے سوا کچھ نہیں کہ اللہ کے بندوں کو اس کی بندگی کے راستے پر لگایا جائے اور ان کو عذاب ابدی سے نجات دلائی جائے لہٰذا جو کوئی اللہ کے دین کو قبول کرلے اور اللہ ہی کی بندگی کا اقرار اس کے مقرر کیے ہوئے طریقۂ زندگی (دین اسلام) کو اپنا دین بنالے اس کے جان و مال کو ہماری طرف سے بالکل امن ہے۔

الا بحقه کا مطلب یہ ہے کہ البتہ اگر اس نے اسلام اختیار کرنے کے بعد کوئی ایسا جرم کیا کہ خود اللہ کے قانون کا تقاضہ اس کو جانی یا مالی سزا دینے کا ہوا تو خداوندی حکم کے مطابق اس کو سزا دی جائے گی اور لا الٰہ الا اللہ کہنے اور مسلمان کہلانے کی وجہ سے وہ اس قانونی سزا سے نہیں بچ سکے گا۔

وحسابه علی الله کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص کلمۂ اسلام پڑھ کے اپنا ایمان لانا ہمارے سامنے ظاہر کرے گا ہم اس کو مومن اور مسلم تسلیم کرکے اس کے خلاف جنگ بند کردیں گے اور اس کے ساتھ ایمان و اسلام ہی کا معاملہ کریں گے لیکن اگر فی الواقع اس کی نیت میں کوئی برائی اور اس کے دل میں کوئی کھوٹ ہوگی تو اس کا حساب آخرت میں اللہ تعالیٰ پر ہے جو عالم الغیب اور علیم بذات الصدور ہے وہی اس سے حساب کرلے گا۔

رسول اللہ ﷺ کی یہی حدیث قریب قریب انہی الفاظ میں صحیح مسلم میں حضرت جابر اور طارق اشجعی سے بھی روایت کی گئی ہے اور بعض دوسرے صحابہ کرام نے اس مضمون کو کسی قدر تفصیل سے بھی روایت کیا ہے جس سے اس حدیث کے مضمون کی بھی اور زیادہ وضاحت ہوجاتی ہے، ہم ان میں سے بعض روایت ذیل میں درج بھی کرتے ہیں۔

عن ابی هریرة عن رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قال امرت ان اقاتل الناس حتی یشهدوا ان لا الٰه الا اللہ ویؤمنوا بی وبما جئت به فاذا فعلوا ذٰلک عصموا منی دمائهم واموالهم الا بحقها وحسابهم علی اللہ (مسلم)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے حکم ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک جنگ جاری رکھوں جب تک کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کی شہادت دیں اور مجھ پر اور جو ہدایت میں لے کر آیا ہوں اس پر ایمان لے آئیں، سو جب وہ ایسا کرلیں تو انہوں نے اپنے جان ومال کو مجھ سے محفوظ کرلیا سوائے اس حق کے اور ان کا حساب اللہ کے سپرد ہے۔

تشریح: اس حدیث میں لا الٰہ الا اللہ کی شہادت کے علاوہ رسول اللہ ﷺ کی نبوت ورسالت پر اور آپ کے لائے ہوئے دین پر ایمان لانے کا بھی ذکر ہے یہ بھی اس بات کا واضح قرینہ ہے کہ اس سے پہلی حدیث میں لا الٰہ الا اللہ کے قائل ہونے کا جو ذکر ہے اس سے دعوت اسلام کا قبول کرنا ہی مراد ہے۔

عن ابن عمران رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قال امرت ان اقاتل الناس حتی یشهدوا ان لا الٰه الا اللہ وان محمدًا رسول اللہ ویقیموا الصلٰوة ویؤتوا الزکٰوة فاذا فعلوا ذٰلک عصموا منی دمائهم واموالهم الا بحق الاسلام وحسابهم علی اللہ (رواه البخاری ومسلم)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھے حکم ہے کہ میں لوگوں سے جنگ جاری رکھوں اس وقت تک کہ وہ اس بات کی شہادت ادا کریں (یعنی اس کا اقرار واعلان کریں) کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور

محمد اللہ کے پیغمبر ہیں اور نماز قائم کرنے لگیں اور زکوۃ ادا کرنے لگیں پس جب وہ یہ سب کچھ کرنے لگیں تو انہوں نے اپنے جان و مال کو مجھ سے محفوظ کرلیا سوائے حق اسلام کے اور ان کا حساب اللہ کے سپرد ہے۔

تشریح: اس حدیث میں توحید و رسالت کی شہادت کے علاوہ نماز قائم کرنے اور زکوۃ ادا کرنے کا بھی ذکر ہے اور درحقیقت ان دو رکنوں کا ذکر بھی صرف تمثیل اور نشانی کے طور پر کیا گیا ہے ورنہ یہاں بھی مراد یہی ہے کہ اللہ کے دین پر ایمان لے آئیں اور دعوت اسلام کو قبول کرلیں جس کو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی مندرجہ بالا حدیث میں ویؤمنوابی وبماجئت به (اور مجھ پر ایمان لاویں اور جو ہدایت میں لایا ہوں اس پر ایمان لاویں) کے مختصر مگر جامع الفاظ میں ادا کیا گیا ہے۔

مرسلہ: محمد صدیق عفا اللہ عنہ

# ملفوظات حکیم الامت رحمہ اللہ تعالیٰ

بقلم: حضرت مولانا حافظ ابرار الحق صاحب حقی تصحیح: مولانا محمد اسعد اللہ رامپوری قدس سرہما

○ فرمایا حدیث شریف میں آیا ہے الشوم فی ثلٰثۃ المرأۃ والدار والفرس او کما قال صلی اللہ علیہ وسلم شراح حدیث نے شوم فی الدار کی تفسیر یہ بھی کی ہے کہ مکان تنگ ہو ضرورتوں کے لیے کافی نہ ہو۔ تنگ مکان سے واقعی بہت تکلیف ہوتی ہے حدیث شریف میں وسعت مکان کی دعا بھی آئی ہے چنانچہ ارشاد ہے اللھم وسعنی فی داری یعنی اے اللہ! مجھ کو مکان کے بارے میں وسعت دیجئے۔

○ ایک صاحب نے حضرت کی دعوت کرنا چاہی اور ساتھ ہی یہ بھی عرض کیا کہ حضرت کے ہمراہ چند احباب کو اور بھی مدعو کرنا چاہتا ہوں حضرت نے فرمایا اب میں ضعف کی وجہ سے کسی کے ساتھ کھانے کا متحمل نہیں ہوں پہلے مہانوں کے ساتھ کھانا کھایا کرتا تھا لیکن اب یہ معمول ترک کر دیا ہے ساتھ کھانے سے یا تو پیٹ نہیں بھرتا یا زیادہ کھانا پڑتا ہے کیونکہ جلیس یا جلساء کی رعایت کرنا پڑتی ہے، اس لیے ساتھ کھانے سے معذوری ہے۔ اسی سلسلہ میں فرمایا کہ ہمارے قصبات میں عام عرف ہے کہ بیویاں شوہروں کے ساتھ کھانا نہیں کھاتی ہیں میں نے اس رسم کو توڑ دیا ہے، دونوں گھروں میں ساتھ کھانا کھاتا ہوں۔ چونکہ اپنے اہل سے بے تکلفی ہوتی ہے اس لیے تکلیف نہیں ہوتی نہ وقت کی پابندی نہ ساتھ دینا ضروری، جب جی چاہا اور جتنا جی چاہا کھالیا۔ مگر مہانوں کے ساتھ یہ معاملہ نہیں کیا جاتا فطری طور پر ان کی رعایت کی جاتی ہے اس لیے اب اس کا تحمل نہیں۔

○ ایک صاحب نے قلندر کے اصطلاحی معنی دریافت کئے حضرت نے فرمایا قلندر

اصطلاح فن میں اس کو کہتے ہیں جو اعمال ظاہرہ میں تو تقلیل کرتا ہو یعنی فرائض واجبات اور سنتوں کے علاوہ نفل نماز نفل روزہ نفل حج وغیرہ کا زیادہ اہتمام نہ کرتا ہو اور اصلاح باطن اور اعمال قلب میں انہماک وشغف رکھتا ہو باقی آج کل جو مشہور ہے کہ قلندر وہ ہے جو چہار ابرو کا صفایا کرائے بالکل لغو اور غلط ہے ، بددین جاہلوں کی من گھڑت ہے ۔ اس غلط شہرت کی وجہ سے لوگ پہلے بابرکت قلندروں کو بھی اس نمونہ کا خیال کرتے ہوں گے ، استغفراللہ حضرت شرف الدین قلندر بڑے عالم اور متبع شریعت تھے ۔

O ایک مسلسل گفتگو کے درمیان میں فرمایا شہید شاعر الہ آباد سے کانپور گئے وہاں کے شعراء نے مشورہ کیا کہ مجلس مشاعرہ میں مشہور شاعر شہیدی کا کلام پڑھ کر اس کی خوب داد دی جائے تاکہ یہ شہید شرمندہ ہوں کہ یہاں میری قدر نہیں ہوئی بلکہ شہیدی کی قدر ہوئی چنانچہ اس تجویز کے مطابق ان کے سامنے شہیدی کا کلام مختلف لوگوں نے پڑھا اور خوب خوب تعریفیں کیں۔ شہید تھے بڑے ذہین ہر شخص کی تعریف پر شاعروں کے دستور کے مطابق آداب بجالاتے ، شکریہ ادا کرتے لوگوں نے کہا کہ آپ نے آداب عرض ، آداب عرض کی کیوں زحمت گوارہ فرمائی ۔ نہ یہ آپ کا کلام تھا نہ کسی نے آپ کو داد دی ۔ انہوں نے کہا کہ اس میں شک نہیں کہ یہ میرا کلام نہیں لیکن میری بی بی کا تو ہے اور وہ یہاں موجود نہیں ہے اس لیے میرا فرض تھا کہ میں ان کی طرف سے آپ حضرات کی قدردانی کا شکریہ ادا کروں ۔ اسی سلسلہ میں فرمایا خواجہ عزیز الحسن صاحب مجذوب جب اشعار پڑھتے ہیں تو مدہوش ہوجاتے ہیں خواجہ صاحب کا کلام واقعی کلام ہے ۔ مسائل تصوف خوب بیان کرتے ہیں میں نے رائے دی تھی کہ ان کے کلام کو جمع کرکے شائع کرایا جائے اور جن اشعار میں مسائل تصوف کی طرف اشارہ ہے ان کی بقدر ضرورت شرح بھی کردی جائے ۔

فقیہ العصر مفتی سید عبدالشکور ترمذی نوراللہ مرقدہ

# عصمت انبیاء علیہم السلام علماء حق کی نظر میں (قسط ۱)

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم:

بعدہ گزارش آنکہ بنی اسرائیل کی مذہبی کتابوں اور اسرائیلیات کے مطالعہ کرنے والے جانتے ہیں کہ ان کتابوں میں بعض انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کی ذوات مطہرہ اور نفوس مقدسہ کی پاکیزہ سیرت کے متعدد واقعات کو مسخ کرکے ایسی بدنما شکل وصورت اور اتنے غلط انداز میں پیش کیا گیا ہے کہ اگر ان کو اسی مسخ شدہ صورت میں تسلیم کرلیا جائے تو انبیاء علیہم السلام کی مقدس سیرت پر بڑا حرف آتا ہے اور ان کا دامنِ عفت آلودہ ،اور پاکدامنی داغدار ہوکر پردہ عصمت چاک ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

بنی اسرائیل کی کتابوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے متعلق وہ لوگ نہایت ہی غلط قسم کے خیالات واوہام میں مبتلا تھے ۔اور عامیانہ سطح پر بہت ہی پست اور گری ہوئی ذہنیت سے سوچنے کے عادی تھے اور ان برگزیدہ ہستیوں کے بارہ میں تقویٰ وتقدس کے کسی بلندوبالا مقام پر فائز ہونے کے عقیدہ بلکہ تصور سے بھی ان کے اذہان خالی تھے ۔اسلام نے آکران پاکیزہ ہستیوں کی مقدس سیرت سے ایسے تمام داغوں اور بدنما دھبوں کو مٹایا اور صاف کیا جو ان حضرات کے مقام رفیع کے قطعاً نامناسب اور شایان شان نہ تھے۔اور انبیاء علیہم السلام کی عظمت وتقدس کے خلاف اور منافی جتنے بھی تصورات اور خیالات مروج تھے ان سب کی واضح اور واشگاف طریقہ سے پرزور تردید اور اصلاح کرتے ہوئے تمام پیغمبروں اور رسولوں کے تقدس وعظمت اور عصمت انبیاء (گناہوں سے انبیاء کے معصوم ہونے ) کے عقیدہ کو اسلام کے اہم ترین بنیادی عقائد میں

داخل کیا۔

عصمت انبیاء علیہم السلام کے بارہ میں اسلامی عقیدہ بالکل واضح اور غیر مشتبہ ہے اس میں کسی قسم کا اشتباہ اور خفاء نہیں ہے اور بالعموم مسلمانوں کے اذہان بھی اس مسئلہ میں غیر اسلامی تصورات سے بالکل پاک اور صاف ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کے ہر گناہ سے معصوم ہونے میں کسی ادنیٰ مسلمان کو بھی کسی قسم کا شبہ اور خلجان نہیں ہے۔ لیکن افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اس زمانہ میں بعض تجدد پسند عناصر اور بزعم خویش روشن خیال افراد نے انہیں اسرائیلیات پر بنیاد رکھ کر اس مسئلہ کے متعلق کچھ ایسے انداز سے لکھنا شروع کر دیا ہے جس سے خطرہ ہے کہ نو تعلیم یافتہ گروہ انبیاء علیہم السلام کے بارہ میں پھر انہی غلط خیالات اور نظریات میں مبتلا نہ ہو جائے جن کی اصلاح اور تردید کے لئے اسلام نے عصمت انبیاء کے عقیدہ کو بنیادی حیثیت دی تھی۔

ان غلط خیالات کے لئے راستہ ہموار کرنے کی طرف متجددین کا یہ اقدام ایسے وقت میں (جبکہ فتنہ تحریف و تجدید، دین قیم کی شکل کو مسخ کرنے اور اس کی صورت کو بگاڑنے بلکہ خود سرے سے دین اور اصول دین ہی کے استیصال اور مٹانے پر تلا ہوا ہے) کس قدر سخت خطرناک ہو سکتا ہے۔

حال ہی میں اس سلسلہ کی ایک کتاب ''مولانا مودودی پر اعتراضات کا علمی جائزہ'' نظر سے گزری، دیکھنے سے معلوم ہوا کہ اس کے مؤلف مولانا مفتی محمد یوسف صاحب جامعہ اسلامیہ اکوڑہ خٹک پشاور نے بھی عصمت انبیاء علیہم السلام پر اس کے باب اول میں ایسے ہی طریقہ سے بحث کی ہے کہ جس سے ان متجددین کے غلط انداز تحریر کی تائید ہوتی ہے۔ اس سے یہ خطرہ اور بھی زیادہ ابھر کر سامنے آجاتا ہے کہ بعض وہ لوگ جن کی معلومات اسلام کے بارہ میں بالکل سطحی اور محدود ہوتی ہیں وہ غلط فہمیوں میں مبتلا نہ

ہوجائیں اور گمراہ فرقوں کو اس کی آڑ میں خودتراشیدہ خیالات اور غلط وفاسد عقائد کی اشاعت اور تائید حاصل کرنے کا موقع ہاتھ نہ آجائے۔ اس لئے ضروری معلوم ہوا کہ اس بحث کے جن گوشوں سے دلائل وشواہد کی روشنی میں ہمیں اختلاف ہے ان کو واضح کردیا جائے اور مسئلہ عصمت انبیاء علیہم السلام کے بارے میں بھی محققین امت کے فیصلے اور اکابر علماء اہل سنت کی تحقیقات کو اختصار کے ساتھ قلم بند کرکے ناظرین تک پہنچادیا جائے۔

اسی ضرورت کے پیش نظر یہ سطور ذیل تحریر کی جارہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس سعی کو مقبول اور نافع فرمائیں، آمین۔

## تمہیدی گزارش

اس سے قبل کہ ہم اصل مسئلہ عصمت انبیاء علیہم السلام پر معتبر علماء کرام کی تحقیقات کو پیش کریں ضروری نظر آتا ہے کہ مؤلف موصوف کی خدمت میں بھی یہ گزارش کردیں کہ جس طرح آپ کو دونوں جماعتوں کے مابین نزاعی مسائل کی حقیقت علماء محققین کی علمی تحقیقات کی روشنی میں واضح کرکے دکھلانے کی ضرورت اختلاف کی شدت ختم کرنے اور مولانا مودودی کے بارہ میں پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں کے ازالہ کرنے کے لئے پیش آئی۔ (علمی جائزہ ص۲۹) اسی طرح ہمیں بھی آپ کے اس طریقہ بحث سے عوامی حلقوں میں مزید غلط فہمیوں کے پیدا ہونے کے خطرہ نے (جن کی فکر آپ کو بھی دامن گیر ہے) اس پر مجبور کیا کہ اپنے اس مضمون کے ذریعہ مزید غلط فہمیوں کی روک تھام کریں اور عوام کو عموماً اور نیم تعلیم یافتہ طبقہ کو خصوصاً ان غلط فہمیوں میں مبتلا ہونے سے بچائیں جن کے پیدا ہونے کا خطرہ آپ کے اس طریقہ بحث سے ہورہا ہے۔

ہم یہ بات بھی واضح کردیں کہ آپ نے بقول خود ایک مسلم جماعت کے سربراہ کے متعلق شکوک وشبہات اور پھیلی ہوئی غلط فہمیوں کے ازالہ کا جو فرض سرانجام دیا ہے

اس میں آپ خواہ حد سے زیادہ نیک نیت ہی کیوں نہ ہوں مگر اس کے نتائج بہرصورت اسلام اور مسلمانوں کے حق میں مجموعی لحاظ سے مفید نہیں ہیں بلکہ مضر ہی برآمد ہوں گے اور ان نازک مسائل کی جس طرح آپ نے تشریح کی ہے وہ بے شک دور حاضر کے فتنوں کے پیش نظر عوام کے لئے مفید نہیں بلکہ مضر ثابت ہوگی۔ اور اس سے مسلمانوں کا نقصان ہی نقصان ہے نہ کہ فائدہ اس لئے بہتر بلکہ ضروری تھا کہ آپ ان نازک مسائل کی اس طرح تشریح نہ کرتے جس سے بزعم خود ایک مسلم جماعت کے سربراہ کے متعلق غلط فہمیوں کے ازالہ کی کوشش کرتے ہوئے عوامی حلقوں کے اندر مزید غلط فہمیوں کے پیدا ہوجانے کا شدید خطرہ لاحق ہوگیا اور اس ذمہ داری سے آپ یہ کہہ کر سبکدوش اور بری نہیں ہوسکتے کہ ان (غلط فہمیوں کے پیدا ہونے) کی تمام تر ذمہ داری ان لوگوں پر عائد ہوگی جو محض گروہی تعصبات کی وجہ سے یہ مسائل عوام کے سامنے لاکر مسلمانوں کے درمیان تفرقہ پیدا کررہے ہیں۔ (علمی جائزہ ص۲۹) اس لئے کہ عوامی حلقوں میں مزید غلط فہمیوں کے پیدا ہونے کا خطرہ تو اسی علمی جائزہ کی اشاعت اور نازک مسائل کی آپ کی اس طرح تشریح سے ہورہا ہے اور اسی کی اشاعت سے آپ کو یہ فکر دامن گیر بھی ہے۔ یہ عجیب بات ہے کہ غلط فہمیوں کے پیدا ہونے کا سامان تو آپ فراہم کریں اور تمام تر ذمہ داری عائد ہوگی دوسرے لوگوں پر۔

کیا مؤلف یہ بتلاسکتے ہیں کہ یہ تمام تر ذمہ داری مولانا مودودی کی تفہیمات پر کیوں نہ عائد ہوگی جس میں انہوں نے عصمت انبیاء علیہم السلام کے متعلق تمام علماء اہل سنت کے خلاف اپنا یہ مخصوص نظریہ (ہر نبی سے کسی نہ کسی وقت عصمت وحفاظت کا اٹھالینا) بیان کرکے اس بحث کا دروازہ کھول دیا اب اگر علماء اسلام اس نظریہ کی تردید کرتے ہیں تو آپ ان کو گروہی تعصبات کا طعنہ دے کر ان کی بات کو بے اثر کرنے کی کوشش میں مصروف ہوگئے مگر آپ اس خطرہ کے احساس کے باوجود کہ آپ کی اس بحث سے عوام

مبتلاء فتنہ ہوں گے مولانا مودودی کے بارہ میں پھیلی ہوئی غلط فہمیوں کے ازالہ کی کوشش میں گروہی تعصب سے بھی بالاتر ہیں۔

اور اگر آپ کی اس کوشش سے عوامی حلقوں کے اندر مزید غلط فہمیاں پیدا ہوئیں تو ان کی ذمہ داری قبول کرنے کے لیئے بھی آپ تیار نہیں ہیں بلکہ آپ کے نزدیک مولانا مودودی کے بارہ میں پھیلی ہوئی غلط فہمیوں کا ازالہ اتنا ضروری ہے خواہ ان کے ازالہ میں عوام دینی مسائل کے بارہ میں مزید غلط فہمیوں ہی میں کیوں نہ مبتلا ہوجائیں مگر آپ کو اس کی کچھ پرواہ نہیں ہے گویا آپ کے نزدیک مولانا مودودی کی طرف سے صفائی پیش کرنا دوسرے لفظوں میں ان کے مخصوص نظریات کی تائید اور حمایت کرنا تو ضروری ہے مگر عوام کے عقائد کی حفاظت کرنا ضروری نہیں ہے۔ اب آپ خود ہی غور کریں کہ آپ کا مولانا مودودی کی اس طریقہ سے حمایت کرنا کیا اس گروہی تعصب سے کچھ کم ہے جس کا طعنہ آپ دوسرے لوگوں کو دے کر ان کی بات کو بے اثر کرنے کی فکر میں ہیں یا آپ کا یہ طریقہ اس سے بھی بڑھ کر شخصیت پرستی کی حد میں داخل ہے؟

## مسئلہ عصمت انبیاء علیہم السلام

اب پہلے ہم اہل حق علماء اہل سنت کی تحقیقات کی روشنی میں اسلام کے بنیادی عقیدہ ''عصمت انبیاء علیہم السلام'' کو پیش کرتے ہیں۔

## اہل حق کا عقیدہ

اس عقیدہ پر اہل سنت والجماعت کا اجماع اور اتفاق ہے کہ انبیاء علیہم السلام خداوند ذوالجلال کی نافرمانی سے معصوم اور محفوظ ہوتے ہیں یعنی صغیرہ اور کبیرہ (چھوٹے اور بڑے) ہر قسم کے گناہ سے وہ پاک ہوتے ہیں۔ ارادہ اور قصد کے ساتھ ان سے حق تعالیٰ کی نافرمانی کا ہونا ممکن نہیں۔

## عصمت کے معنیٰ

عصمت کے معنی یہ ہیں کہ ظاہروباطن نفس وشیطان کی مداخلت سے پاک اور منزہ ہوں۔ نفس وشیطان کی مداخلت ہی معصیت اورنافرمانی کامادہ ہے اورمادہ معصیت سے پاک ہونے کانام عصمت ہے۔ محقق دوانی رحمہ اللہ شرح عقائدمیں فرماتے ہیں: العصمة ان لا یخلق اللہ تعالیٰ فیهم ذنباً(ص۹۷) عصمت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام سے کسی بھی قسم کاگناہ نہ ہونے دیں۔

## عصمت کی تشریح

خالق کائنات نے انسان کی تخلیق اورپیدائش متضادقوتوں اورمختلف طاقتوں سے فرمائی ہے یعنی انسان کونیک اوربددونوں قسم کی قوتیں عطاکی گئی ہیں وہ گناہ بھی کرسکتاہے اورنیکی بھی، وہ ارادۂ بدکابھی حامل ہے اورارادۂ خیرکابھی اوریہی اس کے انسانی شرف کاطغرائے امتیازہے۔ان متضادقوتوں کے حامل انسان میں حضرت حق تعالیٰ انسانی رشد وہدایت اوروصول الی اللہ کے لئے کسی ہستی کوچن لیتے ہیں اوراس کواپنارسول اورپیغمبر بنالیتے ہیں تواس کوہرقسم کی نافرمانیوں سے منزہ اورگناہوں سے پاک کرکے رکھتے ہیں اگرچہ وہ بھی دوسرے انسانوں کی طرح متضاداورمختلف قوتوں کاحامل ہوتاہے لیکن عمل اور ارادہ میں اس سے ہرقسم کی بدی اوربرائی کے ظہورکوناممکن اورمحال کردیاجاتاہے تاکہ اس کاہرارادہ اورہرعمل اورہرقول غرض ہرحرکت وسکون کائنات کے لئے اسوہ اورنمونہ بن سکے۔اوراس کی وجہ یہ ہے کہ انسان میں شراوربرائی کی طاقتیں صرف دوہیں ایک نفس یہ اندرونی طاقت اوردوسری شیطان یہ بیرونی طاقت ہے۔

لیکن انبیاء علیہم السلام کوپیدائشی طورپروہ نفس مرحمت ہوتاہے وہ فطرتاً ہر معصیت سے نفوراورنشۂ عبدیت سے چورہوتاہے ان کے نفوس پیدائشی طورپر مطمئنہ

ہوتے ہیں وہ اپنے کسی دورحیات میں بھی خفیف سے خفیف اور ہلکی سے ہلکی ناشایاں اورنامناسب حرکت کی طرف میلان نہیں رکھتے اب رہی بیرونی طاقت یعنی شیطان تو انبیاء علیہم السلام کے تقدس کے سامنے وہ اس طرح بے بس عاجزاورسرنگوں ہوکررہ جاتی ہے کہ کسی برائی کی طرف دعوت دینے کااس میں کوئی حوصلہ ہی باقی نہیں رہتابلکہ جس طرح ایک مقہوراورمغلوب دشمن کے لئے موافقت کئے بغیرکوئی چارۂ کارنہیں رہتا اسی طرح یہاں شیطان کوبھی طوعاًوکرھاًانبیاء علیہم السلام کی ملکی اورخیرکی طاقت کے موافق ہوئے بغیرکوئی چارہ کارنہیں رہتا۔

## عقائدکے امام کاارشاد

حضرت امام ابومنصورماتریدی فرماتے ہیں ''عصمت حق تعالیٰ کی خاص عنایت اورمہربانی کانام ہے جوانبیاء علیہم السلام کوہمہ وقت خداتعالیٰ کی حکم برداری پرمستعدرکھتی ہے اوراس کی ادنیٰ سی نافرمانی کے ارتکاب کرنے سے بھی دوررکھتی ہے مگراس طریقہ پرنہیں کہ یہ طاقت اورقوت ہی ان کی ذات سے سلب کرلی جائے کیونکہ جس شخص کو مکلف بنایاگیاہے ضروری ہے کہ اس میں صفت اختیارباقی رکھی جائے تاکہ جزاء وسزاکا مسئلہ معقول رہے اورجس مخلوق میں یہ صفت پیدانہیں فرمائی گئی اس کومکلف بھی نہیں بنایاگیاپھراس کے اعمال سے جزاء اورسزاکاتعلق بھی نہیں رکھاگیا''۔(نسیم الریاض بحوالہ ترجمان السنۃ)امام ماتریدی کے ان الفاظ کی کسی قدرتشریح حضرت شاہ اسماعیل شہیددہلوی کے الفاظ ذیل میں سنئے اس سے عصمت کاانبیاء علیہم السلام کے بارہ میں حضرت شاہ اسماعیل شہیددہلوی کاخاص نظریہ بھی معلوم ہوگا۔

## شاہ اسماعیل شہیدکے نزدیک عصمت کے معنیٰ

ومعنی عصمت آنست کہ آنچہ بایشاں تعلق مے دارداقوال وافعال وعبادات

وعادات ومعاملات ومقامات واخلاق واحوال آں ہمہ راحق جل وعلیٰ ازمداخلت نفس وشیطان وخطاونسیان بقدرت کاملہ خودمے دارد ملائکۂ حافظین رابرائے ایشاں مے گمارد تاغبار بشریت دامن پاک ایشاں رانہ آلاید۔ (تنبیہ ثانی در حقیقت ولایت از منصب امامت ص ۸ بحوالہ ترجمان السنۃ)

انبیاء علیہم السلام کی عصمت کے معنٰی یہ ہیں کہ ان کے اقوال ہوں یا افعال، عبادات ہوں یا عادات، معاملات ومقامات ہوں یا اخلاق واحوال ان سب کو حق تعالیٰ اپنی قدرت کاملہ سے نفس وشیطان کی دخل اندازی سے محفوظ فرماتا ہے خواہ وہ خطاونسیان کی صورت سے ہی کیوں نہ ہوں اور اپنے حفاظت کرنے والے فرشتے ان کے ساتھ رکھتا ہے تاکہ غبار بشریت ان کے دامن پاک پر ذراسا دھبہ بھی نہ لگا سکے۔

دراصل نبوت اور عصمت ایک ہی حقیقت کے دو اعتبارات سے دو نام ہیں یعنی عصمت کے مذکورہ معنی کی رو سے جو معصوم ہے وہ صرف نبی ہی کی ایک ذات ہے اور جو نبی ہے وہ یقیناً معصوم بھی ہے اس لئے کہ نبوت کسب وریاضات اور مجاہدات کی مشقت کے ذریعہ بتدریج حاصل ہونے والی نعمتوں میں سے نہیں ہے اگر نبوت بھی انہیں نعمتوں میں سے ہوتی جس میں کسب واکتساب کو دخل ہوتا ہے تو یہ ممکن تھا کہ نقص سے کمال تک کا راستہ طے کرنے میں معصیتوں کی ٹھوکریں لگ جائیں لیکن جب نبوت میں کسب واکتساب کا ذرا بھی دخل نہیں ہے بلکہ یہ نعمت جس کو ملی ہے براہ راست خدا تعالیٰ کے اجتباء اور اصطفاء اور اسی کے انتخاب سے ملی ہے تو پھر اس میں کسی معصیت کی ٹھوکر لگ جانے کا امکان کیسے ہوسکتا ہے کیونکہ جن حضرات کو صفت اجتباء اور اصطفاء کے تحت پرورش کیا جاتا ہے وہ خود نہیں چلتے کہ بشری ضعف ان کے لئے ٹھوکر کا باعث بن سکے بلکہ ان کو بچا بچا کر خود قدرت لے چلتی ہے اور وہی اس کی محافظ ونگران رہتی ہے۔

## عصمت انبیاء علیہم السلام کی ایک دلیل

انبیاء علیہم السلام کو حق تعالیٰ نے قرآن کریم میں مرتضیٰ اورمصطفین الاخیار فرمایا ہے ارتضاء اوراصطفاء باب افتعال کے مصدر ہیں جس کی خاصیت ہے اپنے لئے ہونا تو اس قاعدہ لغویہ کی بنا پر مصطفی اور مرتضی کے معنی یہ ہوئے کہ اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام کو اپنے لئے پسندیدہ اور برگزیدہ بنالیا ہے اور ظاہر ہے کہ خداتعالیٰ کا پسندیدہ اور برگزیدہ وہی ہوسکتا ہے جس کا ظاہر و باطن نفس وشیطان کی مداخلت اوراس کی اطاعت سے کلی طور پر پاک ہو اور وہ ظاہری و باطنی طور پر دخل شیطانی اور عوارض نفسانی سے منزہ ہو اور ایک لمحہ کے لئے بھی عنایت ربانی اور حمایت یزدانی اس سے علیحدہ نہ ہو۔ اسی دخل شیطان اور عوارض نفسانی سے بالکل طہارت ونزاہت کا نام عصمت ہے اس طہارت ونزاہت کے ہوتے ہوئے انبیاء علیہم السلام سے کسی قسم کی معصیت کا صدور نہیں ہوسکتا اس لئے وہ صغائر وکبائر دونوں سے معصوم ہوتے ہیں۔

محققین جمہور اہل سنت کا مختار مسلک یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام صغائر سے بھی اسی طرح معصوم ہوتے ہیں جس طرح وہ کبائر سے معصوم ہوتے ہیں، علامہ ابوالمنتہی فقہ اکبر کی شرح میں لکھتے ہیں کہ '' انبیاء علیہم السلام صغائر اور کبائر، کفر وقبائح سے قبل نبوت اور بعد نبوت منزہ ہیں'' (ص۱۶)

مسامرہ میں ہے :والمختار لجمہور اھل السنۃ العصمۃ عنھما ای عن الکبائر مطلقاً وعن الصغائر الا الصغائر غیر المنفرۃ حال کون اتیان غیر المنفرۃ خطاًفی التاویل اوالسھو مع التنبیہ علیہ اما الصغائر المنفرۃ کسرقۃ لقمۃ اوحبۃ وتسمیٰ صغائر الخسیۃ فھم معصومون عنھما مطلقًا و کذامن غیر المنفرۃ کنظرۃ لاجنبیۃ عمدًا (ص۲۳۴)

جمہور اہل سنت کا مسلک مختار یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام صغائر و کبائر سے مطلقاً معصوم ہیں۔

امام رازی فرماتے ہیں: المختار عندنا انه لم یصدر عنهم ذنب لاصغیرة ولا کبیرة من حین جائتهم النبوة (ص۲۸۴ خازن ج۴) ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ نبوت کے بعد انبیاء علیہم السلام سے نہ کبیرہ کا صدور ہو سکتا ہے اور نہ صغیرہ کا سید میر شریف شرح مواقف میں لکھتے ہیں:

المختار عندنا وهو ان الانبیاء فی زمان نبوتهم معصومون عن الکبائر مطلقاً وعن الصغائر عمداً (ص۶۸۹)

علامہ تفتازانی شرح مقاصد میں رقم طراز ہیں: المذهب عندنا منع الکبائر بعد البعث مطلقا والصغائر عمداً (ص۱۹۳) ہمارا مذہب یہ ہے کہ بعثت کے بعد کبائر کا صدور انبیاء علیہم السلام سے مطلقاً محال ہے اور صغائر کا صدور عمداً محال ہے۔

علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی حاشیہ علی العقائد العضدیہ میں لکھتے ہیں: عصمتهم عن الصغائر عمداً مذهب المختار عند محقق الاشاعرة۔ عمداً صغائر سے معصوم ہونا محققین اشاعرہ کا مذہب ہے۔

حجۃ الاسلام مولانا قاسم صاحب نانوتوی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: بزعم احقر انبیاء علیہم السلام از صغائر و کبائر قبل النبوۃ و بعد النبوۃ بہر طور کہ باشد معصوم اند (بحوالہ ترجمان السنۃ) اور فرماتے ہیں: من پیش ترازیں در مکتوبے ثبت کردہ ام کہ انبیاء علیہم السلام بعد بعثت و ہم قبل بعثت از صغائر و کبائر معصوم اند و بآیات قرآنی ایں دعویٰ را باثبات رسانیدہ ام (فیوض قاسمیہ ص۵۴)

قرآنی آیات سے میں اس دعویٰ کو ثابت کر چکا ہوں کہ انبیاء علیہم السلام بعثت

